انبیائے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام اور والدین واعزا واقارب سب پر عرضِ اعمال ہوتی ہے۔ فقیر نے اپنے رسالہ سلطنت المصطفیٰ فی ملکوت کل الوریٰ میں وہ سب حدیثیں جمع کیں یہاں اسی قدر بس ہے کہ امام اجل عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ حضرت سعید بن المسیب رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی:

لَیْسَ مِنْ یَوْمٍ اِلَّا وَتُعْرَضُ عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَعْمَالُ اُمَّتِہٖ غُدْوَۃً وَّعَشِیَّۃً فَیَعْرِفُہُمْ بِسِیْمَاہُمْ وَاَعْمَالِہِمْ [1]

یعنی کوئی دن ایسا نہیں جس میں سید عالم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر اعمال امت ہر صبح وشام پیش نہ کئے جاتے ہوں تو حضور کا اپنے امتیوں کو پہچاننا ان کی علامت اور ان کے اعمال دونوں وجہ سے ہے، صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وعلیٰ آلہ وصحبہ شرف وکرم،

فقیر غفر اللہ تعالیٰ لہ بتوفیق اللہ عزوجل اس مسئلے میں ایک کتاب مبسوط لکھ سکتا ہے مگر منصف کے لئے اسی قدر وافی اور معاند ہدایت سے تو ایک حرف کافی۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الْمُخْتَصِّ بِالْکَمَالِ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ وَاٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ حُمَاۃِ الدِّیْنِ الْمَتِیْنِ اٰمِیْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔

کتبہ
عبدہ المذنب احمد رضا البریلوی
عفی عنہ بمحمدن المصطفیٰ النبی الامی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

| |
|---|
| محمدی سنی حنفی قادری ۱۳۰۱ |
| عبد المصطفیٰ احمد رضا خان |

---

[1] محمد عبدالباقی زرقانی، امام، شرح مواہب اللدنیہ، ۱